آیئے اللہ کا نام لیکر آج کی کلاس سٹارٹ کرتے ہیں!

## Vowels & Consonants

**Vowels :** اسکو اردو میں حروفِ علت کہتے ہیں۔ اسکے بغیر انگریزی الفاظ کھوکھلے معلوم ہوتے ہیں کیونکہ یہ دوسرے صحیح کیلئے اعراب کا کام کرتے ہیں۔ یہ حروفِ علت ہیں A,E,I,O,U

**Consonant :** انگریزی میں 21 حروف ہوتے ہیں جنکا استعمال حروف کیساتھ ہوتا ہے۔ اکیلے حروف بولنے پر وہ مختلف آواز پیدا کرتے ہیں لیکن الفاظ میں آکر انکا تلفظ بدل جاتا ہے۔ انگریزی میں مندرجہ ذیل حروف صحیح ہوتے ہیں۔

B C D F G H J K L M N P Q R S T V W X Y Z (تمام کی مثال تو میں نہیں دے سکتی آپکو چند ایک بتا دیتی ہوں)۔

B (بی): ب، جیسے بے بی (baby)

C (سی): سگریٹ (cigarrete) اور کلرک (Clerk) وغیرہ

D (ڈی): ڈول (Doll)، ڈیئر (Dear)

Ch (سی، ایچ): چ جیسے چرچ (Church)

Th (ٹی، ایچ): تھ، دھ جیسے تھیم (Theme)، دے (They)

Sh (ایس، ایچ): ش شال Shall

Gh (جی، ایچ): گھ، غ۔ غالب (Ghalib)

Kh (کے، ایچ): کھ، خ۔ خشخاس (Ksashkhas)

# انگریزی میں کچھ سائیلینٹ حروف

انگریزی کے حروف میں کچھ حروف ایسے بھی استعمال ہوتے ہیں جنکو لکھا تو جاتا ہے لیکن وہ پڑھنے میں نہیں آتے ایسے حروف کو Silent یعنی خاموش حروف کہتے ہیں۔ مندرجہ ذیل حروف دیکھیں ذرا!

Knowledge(نالج): علم۔ اس میں K اور D لکھیں تو گئے ہیں لیکن جب آپ بات کریں گے تو یہ خاموش رہیں گے۔

Write(رائٹ): لکھنا۔ اس میں W سائیلینٹ حرف ہے۔

Bright(برائٹ): چمکدار۔ G سائیلینٹ ہے۔

Hour(آور): گھنٹے۔ OU

Psychology(سائیکولوجی): نفسیات۔ P

Wrong(رانگ): غلط۔ W

ان تمام الفاظ کو پڑھ کر آپکو معلوم ہو گیا ہوگا کہ سائیلینٹ لیٹرز کون سے ہیں اور کیا ہیں۔ آپکی آسانی کیلئے مزید حروف کا ایک گراف بنا رہی ہوں جس سے آپکو اور سمجھ آ جائے گی انشاءاللہ تعالیٰ۔

| سائیلینٹ حروف | معنی | مثالیں | Example |
|---|---|---|---|
| C(سی) | منظر/نقشہ | سین | Scene |
| | سائنس | سائنس | Science |
| | بو/خوشبو، عطر | سینٹ | Scent |
| G(جی) | استعفیٰ دینا | ریزائن | Resign |
| | نمونہ | ڈیزائن | Design |
| H(ایچ) | گھنٹے | آور | Hour |
| | اعزاز | آنر | Honour |
| | ایماندار | اونیسٹ | Honest |
| K(کے) | چاقو | نائف | Knife |
| | گھٹنا | نی | Knee |
| | کھٹکھٹانا | ناک | Knock |
| L(ایل) | بات | ٹاک | Talk |
| | آدھا | ہاف | Half |
| | گا، گی | وڈ | Would |
| N (این) | خانہ | کالم | Column |
| | مذمت کرنا | کنڈیم | Condemn |
| T(ٹی) | سننا | لسن | Listen |
| | اکثر | آفن | Often |
| W | جواب | آنسر | Answer |
| | غلط | رانگ | Wrong |

## Atricles

اکثر گفتگو میں A, An اور The کو استعمال کیا جاتا ہے۔ انکو آرٹیکل کہتے ہیں نیز یہ Demonstrative Adjective بھی کہلاتے ہیں۔ یہ اسم یا پروناؤن سے پہلے استعمال ہوکر انکی تعریف بن جاتے ہیں۔ جیسے کسی خاص چیز کی بات کرنا مقصود ہوتا ہم اس لفظ سے پہلے The لگادیتے ہیں۔ یہ آرٹیکل دو طرح کے ہوتے ہیں۔ نکرہ اور معرفہ۔

### Indefinite Article (ان ڈیفی نیٹ آرٹیکل)

### (نکرہ)

یہ ایک غیر معین چیز، آدمی یا اسم کو ظاہر کرتے ہیں۔ جیسے An apple, An orange, An egg, A book, A girl

وہ تمام الفاظ جو vowel (a, e, i, o, u) سے شروع ہوتے ہیں ان سے پہلے An لگایا جاتا ہے۔ اور یہ عام چیزوں کیلئے استعمال ہوتا ہے نہ کہ خاص چیزوں کیلئے جیسے A student, An inkpot یہ عام چیزیں ہیں لہذا اس میں A, An کو استعمال کیا ہے۔

### Definite Article (ڈیفی نیٹ آرٹیکل)

### (معرفہ)

یہ ایک معین آدمی یا چیز کا اظہار کرتی ہے جیسے The book you want is not available۔ یہاں The کتاب کا پہلے سے ہونے کا پتا ہے۔

Call the doctor یہاں فیملی ڈاکٹر کی بات ہورہی ہے لہذا the لگایا ہے اگر کسی بھی ڈاکٹر کو بلانا ہوتا تو call a doctor لکھا جاتا۔

The کا استعمال ندیوں، سمندروں، پہاڑوں کے نام سے پہلے بھی کرتے ہیں اسکے علاوہ اس کتاب سے پہلے بھی استعمال کرتے ہیں جو خاص ہو جیسے The Holy Quran, The Bible وغیرہ۔ Superlative Adjective کیساتھ اسکو استعمال کیا جا سکتا ہے مثلاً The darkest, the sweetest وغیرہ۔

Adverb کیساتھ اسکا استعمال ہوتا ہے جو مقدار ہوتے ہیں جیسے The deeper you dig۔

ایسے الفاظ جو A, E, I, O, U سے شروع ہوتے ہیں لیکن انکی آواز vowel کی نہیں ہوتی لہذا انکے آگے a لگے گا an نہیں جیسے European اس میں a لگ کہ U کی آواز دیتا ہے اسی طرح یونیورسٹی (University) اس میں a لگائیں گے کیونکہ یہ یو کی آواز دیتا ہے۔ آپکی آسانی کیلئے ریپیٹ کردوں کہ وہ الفاظ جو A, E, I, O, U سے شروع ہوتے ہیں لیکن انکی آواز vowel کی نہیں ہوتی ہم A ہی لگائیں گے۔

اوپر بیان کردہ چیزوں کو دھیان سے پڑھنے اور دھیان میں رکھنے سے آپ بول چال میں کبھی غلطی نہیں کریں گے انشاءاللہ تعالیٰ۔

عزیز ممبرز آج کی کلاس یہیں ختم ہوتی ہے۔ اللہ حافظ۔۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

اسلام وعلیکم! ممبرز لاسٹ کلاسز میں ہم نے will کے بارے میں پڑھا۔ لیکن آج ہم اسکے بارے میں مزید تفصیل سے پڑھیں گے۔

Will کا استعمال:

۱۔ to express future intension or decision made at the moment of speaking. مثلاً I'll back your boook tomorrow.

۲۔ to express a future fact. The speaker thinks 'This action is sureto happen sometime in the future'.

Pakistan will win the match. وغیرہ

## First Conditional

If+Present Simple,will+infinitive (without)

| Positive | Negative |
|---|---|
| If i word hard, I'll pass the exams. | If you're late, Iwon't wait for you.<br>won't کا مطلب ہے will not |

## Question

What will you do if you don't go to the university?

Where will she go if she can't find a job.

## Short Answers:

Will you go to university if you pass your exams?

آپکو یہاں لمبا جواب دینے کی ضرورت نہیں آپکا جواب مختصر ہوگا Yes i'll اور اگر منفی جواب ہے تو No, I won't کہہ دینا کافی ہے۔

Will you help me? مثبت جواب Yes, I'll منفی جواب No, I won't

**یاد رکھیں!** Conditional clause (if...) کسی بھی جملے کے شروع اور اینڈ میں آ سکتا ہے اور دونوں طرح سے جملہ ٹھیک ہوگا۔ آپ مثال دیکھیں ذرا!

*I'll* pass my exams *if* i work hard.

*If* i work hard, *I'll* pass my exams.

اب ہم دیکھیں گے کہ First Conditional کہاں اور کب اور کیوں استعمال ہوتا ہے۔

First Conditional استعمال ہوتا ہے،

۱- to express a possible condition or result in the future.

*If* my cheque comes, *I'll* buy a new car.

یہاں ایک ممکنہ صورتحال کے پیش نظر کار خریدنے کا فیصلہ کیا گیا ہے۔

What *will* happen to the environment *if* we don't look after it?

یہاں ایک سوچ ایک نتیجہ کی طرف نشاندہی کی گئی ہے۔

**نوٹ:** English uses a present tense in the condition clauses not a future form مثالیں دیکھیں،

**Wrong:** If it will rain.

If I'll work hard.

یہ دونوں جملے غلط ہیں اور صحیح جملے یہ ہیں،

**Right:** If it rains.

If i work hard.

## Time Clauses

Conjunction+Present Simple,will+infinitive(without)

Conjunction of time (when, as soon as, after, beforw, until) وغیرہ کے بعد میں will عموماً نہیں آتا یا اسکو فالو نہیں کرتا۔ Clause مستقبل کو ریفر کرتا ہے مگر انگلش Present Simple استعمال کرتے ہیں will نہیں۔ مندرجہ ذیل جملے دیکھیں!

When our guests arrive, we'll eat.

As soon as I have some news, I'll phone you.

I'll do my work after i have a bath.

I'll speak to you before leave.

We'll stay here until the rain stops.

## When اور If کے درمیان فرق

If کسی چیز کے ممکن ہونے کا اظہار کرتا ہے جیسے expresses a possibility that something will happen.

If I find your book, I'll send it to you.

When expresses what the speakers sees as certain to happen.

When i got home, I'll take a lunch.

==============================

جی ممبرز آپکو اب معلوم ہو گیا ہوگا کہ آپ نے will کب کہاں اور کیسے کس کے ساتھ استعمال کرنا ہے۔ آپکو کچھ خالی جگہیں دے رہی ہوں آپ نے اسکو مناسب Preposition کو پُر کرنا ہے۔

a. I'm waiting ______________ postman to arrive.

b. Look ______________ that picture! Isn't it beautiful!

c. I'm looking ______________ Aiman. Is she here?

d. I work ______________ college.

e. If you have a problem, ask ______________ help.

f. Are you interested _____ modern art?

ممبرز آج کیلئے اتنا ہی کافی ہے مجھے اُمید ہے آجکی کلاس آپکے لئے اتنی ہی فائدہ مند ہو گی جتنی پچھلی کلاسز۔ انشاءاللہ تعالیٰ نیکسٹ کلاس میں مزید پڑھیں گے اور سیکھیں گے۔ تب تک مجھے اجازت دیجئے۔

اللہ حافظ۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

اسلام علیکم! پچھلی کلاس میں ہم نے پارٹس آف اسپیچ میں ناؤن، اسکی اقسام اور کیسز کے بارے میں پڑھا۔ آج ہم باقی پارٹس آف اسپیچ کا بھی پڑھتے ہیں۔ آیئے اللہ کا نام لیکر شروع کرتے ہیں۔

## Pronoun

وہ لفظ جو کسی اسم (ناؤن) کی جگہ بولا جائے، پرونا ؤن اور اردو میں اسم ضمیر کہلاتا ہے۔

۱۔ آمنہ ایک لڑکی ہے۔ Amna is a girl.

۲۔ وہ محنتی ہے۔ He is hard working.

دوسرے جملے میں He جو کہ کسی کے نام کی بجائے بولا گیا ہے وہ پرونا ؤن ہے۔

## Kinds of Pronoun

۱۔ Personal Pronouns (ضمائر شخصی): اسکی تین قسمیں ہیں۔

الف) First Person: بات کرنے والے شخص کو فرسٹ پرسن یعنی شخصی متکلم کہتے ہیں۔ یہ یا تو واحد ہوتا ہے یا جمع۔

واحد متکلم کیلئے I, My, Me اور جمع کیلئے We, Our, Us وغیرہ کی ضمیریں استعمال کی جاتی ہیں۔

۱۔ میں اپنا لیکچر روزانہ تیار کرتی ہوں۔ I prepare my lecture daily.

۲۔ وہ میری مدد کرتی ہے۔ She helps me.

۳۔ انہوں نے ہماری مدد کی۔ They helped us.

ب) Second Person: جس شخص سے بات کی جائے یا اسے حاضر یا مخاطب کہتے ہیں۔ مخاطب (حاضر) واحد بھی ہوتا ہے اور جمع بھی۔ دونوں کیلئے You, Your کی ضمیریں استعمال کی جاتی ہیں۔

۱۔ تم ایک لڑکے ہو۔ You are a boy.

۲۔ یہ کتاب آپکی ہے۔ This is your book.

ج) Third Person: جسکے متعلق کوئی بات کی جائے اسے غائب کہتے ہیں۔ واحد غائب کیلئے He, She, It کی اور جمع کیلئے They, Their, Them کی ضمیریں استعمال کی جاتی ہیں۔

۱۔ وہ ایک آدمی ہے۔ He is a man.

۲۔ یہ ایک قلم ہے۔ This is a pen.

۳۔ اسکی قیمت دس روپے ہے۔ Its price is ten rupees.

آپ ممبرز کی آسانی کیلئے تینوں ضمیروں (متکلم، حاضر اور غائب) کا ایک چارٹ بنا رہی ہوں جس سے آپکو جاننے میں اور آسانی ہوگی۔ انشاء اللہ تعالیٰ۔

| Person | | Nominative Case | | Possessive Case | | Objective Case | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| 1st | واحد | I | میں | My | میرا | Me | مجھے |
| | جمع | We | ہم | Our | ہمارا | Us | ہمیں |
| 2nd | واحد | You | تم/آپ | Your | تمہارا | You | تمہیں |
| | جمع | You | تم | Your | تمہارا | You | تمہیں |
| 3rd | واحد(مذکر) | He | وہ | His | اسکا | Him | اسے |
| | جمع(مونث) | She | وہ | Her | اسکا | Her | اسے |
| | بے جان | It | وہ | Its | اسکا | It | اسے |
| | جمع | They | وہ | Their | انکا | Them | انہیں |

**Reflexive Pronouns**(ضمائر راجع الی الفاعل): جب فاعل اپنے آپ پر ہی کام کریں تو انہیں Reflexive Pronoun کہتے ہیں۔

۱۔ ہم اکثر اپنے آپکو دھوکہ دیتے ہیں۔ We often deceive ourselves.

۲۔تم نے اپنے آپکو زخمی کرلیا۔ You hurt yourself.

**Emphatic Pronoun**(ضمائر تاکیدی): جب ضمائر تاکیدی طور پر استعمال ہوں انکو تاکیدی کہتے ہیں۔

۱۔میں نے خود یہ کہا۔ I myself said so.

۲۔تم یہ خود ہی کروگے۔ You will do it yourself.

۳۔میں نے خود اسے یہ کرتے ہوئے دیکھا ہے۔ I myself say him to do it.

**Demonstrative Pronoun**(ضمائر اشارہ): ایسے ضمیر جو کسی چیز کیطرف اشارہ کریں ضمائر اشارہ کہلاتے ہیں۔

۱۔یہ ایک کتاب ہے۔ This is a book.

۲۔وہ قلم ہیں۔ Those are pens.

۳۔یہ کتابیں میری ہیں۔ These are my books.

**Indefinitive Pronouns**(ضمائر تنکیریہ): جو کسی غیر معین اشیا یا اشخاص کیلئے استعمال ہوں انہیں ضمائر تنکیریہ کہتے ہیں۔

۱۔دوسرے کیساتھ نیکی کرو۔ Do good to others.

۲۔ان میں سے بہت سے پاکستانی تھے۔ Many of them were Pakistani.

۳۔چند ایک سلامت بچ گئے۔ Few escaped unhurt.

**Distributive Pronoun** (ضمائر تقسیم): ایسے ضمائر جو زیادہ اشیاء یا اشخاص کو ظاہر کریں لیکن ایک وقت میں واحد کے معنی دیں۔

۱۔ تم میں سے کوئی ایک جا سکتا ہے۔ — Either of you can go.

۲۔ ان کتابوں میں سے کوئی ایک ٹھیک ہے۔ — Either of these books id O.K.

۳۔ ہر ایک لڑکی کے پاس کتاب ہے۔ — Each of the girls has a book.

**Possessive Pronoun** (ضمائر ملکیتی): ایسے ضمائر جو ملکیت کو ظاہر کریں۔

۱۔ یہ کتاب میری ہے۔ — This book is mine.

۲۔ یہ چیزیں ہماری ہیں۔ — These things are ours.

**Interrogative Pronouns** (ضمائر استفہامیہ): ایسے ضمائر جو سوالات پوچھنے کیلئے استعمال ہوں۔

۱۔ یہ کھڑکی کس نے توڑی؟ — Who broke this window?

۲۔ آپ کسکو ترجیح دیں گے؟ — Which would you prefer?

**Relative Pronouns** (ضمائر نسبتی): جنکا تعلق ایسے اسم سے ہو جنکا ذکر پہلے ہو چکا ہو۔

۱۔ مجھے معلوم ہے تمہارا کہنے کا کیا مطلب ہے۔ — I know what you mean.

۲۔ جو سوچ میں پڑا وہ گیا۔ — He who hesitates loses.

جی ممبرز یہ پرونا ؤن کی 9 اقسام تھیں جو اوپر بیان کی گئی ہیں۔ آپکی آسانی کیلئے انکو شارٹ میں پھر بیان کر رہی ہوں۔

1. Personal Pronoun
2. Reflexive Pronoun
3. Exphatic Pronoun
4. Demonstrative Pronoun
5. Indefinite Pronouns
6. Distributive Pronouns
7. Possessive Pronouns
8. Interrogative Pronouns
9. Relative Pronouns

مزید ممبرز آج کیلئے اتنا ہی کافی ہے۔ اگر مزید پارٹس آف اسپیچ بھی بیان کر دیئے تو آپ confuse ہو جائیں گے۔ نیکسٹ کلاس میں ہم Parts of Spech ہی کریں گے۔ اجازت دیجئے۔ اللہ حافظ۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

اسلام علیکم! پچھلی کلاس میں ہم نے پرونائون کی اقسام کے بارے میں پڑھا۔ آج ہم باقی رہ جانے والے Parts of speech کریں گے۔ آیئے اللہ کا نام لیکر اسٹارٹ کرتے ہیں۔

## Adjective

وہ لفظ جو کسی اسم (نائون) یا ضمیر (پرونائون) کی اچھائی یا برائی اور تعداد یا مقدار وغیرہ ظاہر کرے اور ایڈجیکٹو کہتے ہیں جبکہ اُردو میں اسے اسم صفت کہتے ہیں۔

۱۔ علی موٹا لڑکا ہے۔ Ali is a fat boy.

۲۔ یہ ہمارے جوتے ہیں۔ These are our shoes.

۳۔ یہ ایک نئی کتاب ہے۔ This is a new book.

۴۔ میرے پاس دس روپے ہیں۔ I have ten rupees.

اِن جملوں میں fat, Our, New ذاتی صفت ہے۔ This اسشارے کا اظہار کرتا ہے جبکہ Ten یہاں تعداد کو ظاہر کرتا ہے۔

## Kinds of Adjectives

اسکی پانچ اقسام ہیں۔

Adjective of Quality (صفت ذاتی): وہ لفظ جو کسی نائون یا پرونائون کی ذاتی اچھائی یا برائی کو ظاہر کرے۔

۱۔ احسان ایک اچھا لڑکا ہے۔ Ehsan is a good boy.

۲۔ وہ ایماندار آدمی ہے۔ He is an honest man.

Adjective of Quantity (صفت مقداری): وہ اسم جو مقدار کو ظاہر کرے۔

۱۔ میرے پاس تھوڑا سا پانی ہے۔ I have a little water.

۲۔ اسکے پاس کافی دودھ ہے۔ He has enough milk.

Adjective of Numbers (صفت عددی): وہ صفت جو کسی چیز کی تعداد کو ظاہر کرے۔

۱۔ میرے پاس چھ روپے ہیں۔ I have six rupees.

۲۔ میز پر تین کتابیں ہیں۔ Three books are on the table.

اِن جملوں میں Six, Three تعداد کو ظاہر کرتے ہیں۔

Demonstrative Adjectives (صفت اشاری): جو کسی نائون کی طرف اشارہ کرنے کیلئے استعمال ہوا ہو۔ جیسے ذیل کے جملوں میں This, Those, That صفت اشاری ہیں۔

۱۔ یہ میری کرسی ہے۔ This is my chair.

۲۔ وہ اُسکا گھر ہے۔ That is het house.

۳۔ وہ تمہارے پین ہیں۔ Those are your pens.

**Possessive Adjective** (صفت ملکیت): جو اسم کی ملکیت کو ظاہر کرے۔

یہ میری کتاب ہے۔ This is my book.

وہ تمہارا قلم ہے۔ That is your pe.

# Verb

وہ لفظ جس میں کسی کام کا کرنا یا ہونا کسی زمانے میں پایا جائے اسے اُردو میں فعل اور انگریزی میں Verb کہتے ہیں۔

۱۔ وہ روزانہ کالج جاتا ہے۔ He goes to college daily.

۲۔ بلی دوڑ رہی ہے۔ The cat is running.

۳۔ سورج مشرق سے نکلتا ہے۔ The sun rises in the east.

اِن مثالوں میں Running, Rises & Go ایسے لفظ ہیں جن میں کسی کام کا ہونا یا کرنا کسی زمانے میں پایا جاتا ہے۔ یہ تمام وَرب ہیں۔

**نوٹ: یاد رکھیں!!!**

۱۔ واحد فاعل (Singular Subject) کیساتھ ورب واحد آتا ہے اور جمع فاعل کیساتھ ورب جمع آتا ہے۔

۲۔ Verb ہمیشہ Subject کے بعد آتا ہے۔

۳۔ Verb کے بغیر ہم کسی جملے کو مکمل جملہ (complete sentence) نہیں کہہ سکتے۔

## Kinds of Verb

فعل (Subject) اور مفعول (Object) کے لحاظ سے فعل کی دو قسمیں ہیں۔

۱۔ Intransitive Verb (فعل لازم) ۲۔ Transitive Verb (فعل متعدی)

**۱۔ Intransitive Verb (فعل لازم):** وہ فعل جو فاعل کو چاہے مگر مفعول کے بغیر بھی جملے کو مکمل کر دے۔

۱۔ لڑکی گاتی ہے۔ The girl sings.

۲۔ شیر دھاڑتا ہے۔ The lion roars.

۳۔ لڑکا ہنسا۔ The boy laughed.

اِن جملوں میں Sing, Roar & Laughed فعل لازم ہیں یہ اپنے فاعل Girl, Lion & Boy کو تو چاہتے ہیں مگر اسکے ساتھ مفعول کا ہونا ضروری نہیں کیونکہ یہ اسکے بغیر ہی جملے کو مکمل کر دیتے ہیں۔ ٹھیک

۳۔Transitive Verb (فعل متعدی): وہ فعل جو فاعل کے علاوہ مفعول کو بھی چاہے اور جب تک جملے میں فاعل اور مفعول دونوں نہ ہوں جملہ مکمل نہیں ہوتا اور پورا مطلب نہیں دیتا۔

۱۔میں روزانہ چائے پیتی ہوں۔ — I take tea daily.

۲۔اس نے غریبوں کی مدد کی۔ — He helped the poor.

اسکی چند مزید اقسام مندرجہ ذیل ہیں۔

۱۔امدادی فعل (Helping verb):

وہ دودھ پی رہا ہے۔ — He is drinking milk.

تم دوڑ رہے تھے۔ — You were running.

آپ بیٹھ سکتے ہیں۔ — You may sit.

ان جملوں میں Is, Were, May ایسے الفاظ ہیں جو دوسرے فعل کے معنی بیان کرنے میں مدد کر سکتے ہیں۔ اسی طرح دوسرے جملے میں اگر کہا جائے You running تو یہ جملہ مکمل تو ہے لیکن کوئی سینس نہیں دیتا لہذا اسکی مدد کیلئے ہم نے were لگایا تا کہ جملہ ٹھیک اور صحیح ہو۔

چند استعمال ہونے والے امدادی افعال

Am, Is, Are, Was, Were, Has, Have, Will, Would, Should, May, Might, Must, Can

۲۔Verb of Inomplete Predictation (افعال ناقص):

ہم نے اُسے خط لکھا۔ — We wrote him a letter.

وہ جلسے میں حاضر تھا۔ — He was present in the meeting.

ان مثالوں پر غور کریں پہلی مثال میں wrote اور دوسری مثال میں was فعل لازم کے بعد اسکا مفعول بھی موجود ہے۔

پس وہ الفاظ جو جملے کا مفہوم پورہ کرنے کیلئے فاعل اور فعل کی مدد کرتا ہے اسے complement کہتے ہیں اور اُردو میں انکو افعال ناقص کہتے ہیں۔

## Adverb

ایسا لفظ جو کسی Verb, Adverb or Adjective کے معنوں میں اضافہ کرے اسے ایڈورب کہتے ہیں۔

۱۔وہ خوبصورت لکھتی ہے۔ — She writes beautifully.

۲۔وہ آہستہ چلتا ہے۔ — He walks slowely.

ان جملوں میں Beautifully اور Slowly اپنے "Verbs"، Writes اور Walks کی وضاحت کرتے ہیں۔ لہذا یہ بھی Adverb ہیں جو اپنے ورب کی وضاحت کرتا ہے۔ اسی طرح ذرا مندرجہ ذیل جملوں پر غور کریں۔

۱۔میری کتاب تمہارہ کتاب سے زیادہ بہتر ہے۔ — My book is better than yours.

۲۔ وہ بہت اچھی لڑکی ہے۔ — She is a good girl.

ان جملوں میں Very اور Much اپنے جملوں میں good اور better کی وضاحت کرتا ہے۔ لہٰذا ایڈورب اپنے ایڈجیکٹو کی بھی وضاحت کرتا ہے۔ اب ذرا ان جملوں پر غور کریں۔

۱۔ ماریا بہت اونچا بولتی ہے۔ — Maria speaks very loudly.

۲۔ میں بہت ہی تیز دوڑی۔ — I ran too fast.

ان مثالوں میں loudly اور fast خود Adverb ہیں لیکن انکی وضاحت too & very کرتے ہیں جو خود بھی ایڈورب ہیں۔
پس بعض اوقات ایک Adverb کسی دوسرے Adverb کی بھی وضاحت کرتا ہے یا اسکے معنی میں اضافہ کرتا ہے۔ اور ہمیں بتاتا ہے کہ کوئی کام کب، کیسے اور کہاں ہوا۔

## Kinds of Adverb

Adverb کی کئی قسمیں ہیں جن میں سے چند ایک مندرجہ ذیل ہیں۔

### Adverb of Quality or Manner:

وہ برا لکھتا ہے۔ — He writes badly.

اس نے گیند کو زور سے ٹھوکر ماری۔ — He hit the ball hard.

### Adverb of Quantity or Degree:

میں بہت خوش ہوں۔ — I am very happy.

وہ بالکل ٹھیک ہے۔ — He is quite right.

### Adverb of Place:

میں وہاں جاتی ہوں۔ — I go there.

امی باہر گئی ہوئی ہیں۔ — Ammi is out.

### Adverb of Time:

یہ ابھی کرو۔ — Do it now.

میں آج روانہ ہو رہی ہوں۔ — I am leaving today.

### Adverb of Number:

میں اسے اکثر ملتی ہوں۔ — I often meet her.

وہ کبھی کبھار یہاں آتی ہے۔ — She seldom comes here.

اس نے تمہیں دو دفعہ بتایا ہے۔ — She told you twice

### Interrogative Adverbs:

وہ کہاں رہتی ہے؟ — Where does she live?

تم یہ کیسے کہہ سکتے ہو؟ — How can you say that?

### Relative Adverbs:

مجھے معلوم ہے وہ کہاں رہتی ہے۔ — I know where she lives.

کیا آپکو معلوم ہے یہ کب ہوا؟ — Do you know when it happened?

### نوٹ: یاد رکھیں!!!

۱۔ Adverb of manner بتاتے ہیں کوئی کام کیسے ہوا۔

۲۔ Adverb of Quantity بتاتے ہیں کہ کوئی کام کتنا، کس قدر یا کس حد تک ہوا۔

۳۔ Adverb of Place کسی کام کا کسی جگہ ہونے کا بتاتے ہیں۔

۴۔ Adverb of Time بتاتے ہیں کہ کوئی کام کب ہوا۔

۵۔ Adverb of Number بتاتے ہیں کہ کام کتنی بار ہوا۔

۶۔ Interrogative adverb سوال کرتے وقت استعمال کرتے ہیں۔

۷۔ Relative adverb کو مختلف clauses ملانے کیلئے استعمال کیا جاتا ہے۔

عزیز ممبرز آج کے لئے اتنا ہی کافی ہے۔ امید ہے آپکو سمجھ آ رہی ہوگی۔ انشاءاللہ تعالیٰ

نیکسٹ کلاس تک مجھے اجازت دیجئے۔ اللہ حافظ۔۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

اسلام علیکم! ممبرز آج ہم نہ صرف Preposition کریں گے بلکہ وہ تمام الفاظ بھی استعمال کریں گے جنکے ساتھ Preposition لگتی ہے۔

## Preposition

جو لفظ کسی ناؤن یا پروناؤن سے پہلے آ کر اسکا تعلق کسی دوسرے ناؤن یا کسی ورب سے کر دے اسے اردو میں حروف جار اور انگریزی میں پریپوزیشن کہتے ہیں۔

| | |
|---|---|
| ۱۔ لڑکا کرسی پر بیٹھا ہے۔ | The boy is sitting in the chair. |
| ۲۔ وہ ایک ماہ کے اندر پہنچے گا۔ | He will reach withing a month. |

## Use of Some Preposition

**At, In:**

| | |
|---|---|
| ۱۔ احمد ملتان میں رہتا ہے۔ | Ahmed lives in Multan. |
| ۲۔ ہو سکتا ہے ہم ایک گھنٹے تک واپس آ جائیں۔ | We may return in an hour. |
| ۳۔ وہ پانچ بجے آئے گا۔ | He will come at 5 p.m. |

**In, Into:** In کا مطلب ہے "میں" جبکہ Into میں حرکت اور حرارت دونوں پائی جاتی ہیں۔

| | |
|---|---|
| ۱۔ جگ میں دودھ ہے۔ | There is milk in the jug. |
| ۲۔ اس نے جگ میں دودھ انڈیلا۔ | He pours milk into the jug. |

**In, After:**

| | |
|---|---|
| ۱۔ وہ تین گھنٹوں میں واپس آئے گی۔ | She will return in three hours. |
| ۲۔ وہ دو گھنٹوں بعد آیا۔ | He came after two hours. |

نوٹ: In ایسے اسموں میں استعمال ہوتا ہے جو مستقبل میں مقدار یا وقت ظاہر کریں اور جن سے مراد ہو کہ اتنے کے بعد جبکہ After ماضی کیلئے معین وقت ظاہر کرتا ہے۔

**Between, Among:**

Between دو کیلئے جبکہ Among دو سے زیادہ کیلئے استعمال ہوتا ہے۔

| | |
|---|---|
| ۱۔ یہ راز صرف ہمارے درمیان ہے۔ | This secret is just between you & me. |
| ۲۔ کسان کے چار بیٹے ہمیشہ آپس میں لڑتے تھے۔ | A farmer's four sons always quarrelled among themselves. |

:On, Upon

۱۔ لڑکی کرسی پر بیٹھی۔ The girl sitted on a chair.

۲۔ آم مالی کے سر پر گرا۔ A mango fell upon the head of the gardener

:For, Since پوائنٹ آف ٹائم کیلئے since اور quantity of time کیلئے for استعمال کرتے ہیں۔

۱۔ وہ چار دن سے یہاں ٹھہرا ہوا ہے۔ He has been staying here for four days.

۲۔ وہ اتوار سے بخار میں مبتلا ہے۔ Ha has been suffering from fever since Sunday.

## Words Followed By Appropriate Prepositions

| | | |
|---|---|---|
| Accuse of | الزام لگانا | Her son was accused of murder. |
| Act upon | عمل کرنا | I shall act upon your advice. |
| Agree with | متفق ہونا | I am agree with you in this matter. |
| Agree to | تجویز سے متفق ہونا | She will not agree to his proposal. |
| Blind of | اندھا ہونا | He is blind of one eye. |
| Blind to | بے خبر ہونا | He was blind to his wekness. |
| Call on | آدمی سے ملنا | I called on him in the office |
| Calle at | کسی جگہ ملاقات کو جانا | She called at my house |
| Deal in | تجارت کرنا | He deals in sugar |
| Deal with | برتاؤ کرنا | Why you deal with people rudely? |
| Hope of | امید | She has no hope of success |
| Hope for | امید رکھنا | Let us hope for the best. |
| Look at | دیکھنا | Just look at me and say what you want. |
| Look after | نگرانی کرنا | Look after your health. |
| Pray to | دعا کرنا | We pray to Allah. |
| Pray for | التجا کرنا | He prayed for mercy. |

ممبرز میں نے دو حروف جار دیئے ہیں جو ملتے جلتے ہیں تا کہ آپ یہ جان لیں کہ ذرا سی preposition کی غلطی سے جملے کی ہیئت اور مفہوم بدل جاتا ہے۔ لہذا اس بات کا خاص خیال رکھیں۔

## Conjunction

وہ الفاظ جو دو لفظوں کو یا دو جملوں کو ایک دوسرے سے ملاتے ہیں انہیں حروفِ عطف کہتے ہیں۔

| Conjunctions | معنی | Conjunctions | معنی |
|---|---|---|---|
| And | اور | Because | کیونکہ |
| Or | یا | If | اگر |
| Before | پہلے | Till | جب تک |
| But | لیکن | When | جب |

کچھ حروفِ عطف جوڑوں کی صورت میں استعمال ہوتے ہیں۔ (اسکے بارے میں ایک تفصیلی لیکچر بھی ہوگا انشاء اللہ تعالیٰ)

**Eithet, Or:**

Either take it or leave it. یا اسے لے لو یا چھوڑ دو۔

**Neither, Nor:**

He is neither intelligent nor hardworking. وہ نہ تو ذہین ہے نہ محنتی۔

**Although, Yet:**

Although he is poor yet he is honest. اگرچہ وہ غریب ہے مگر ایماندار ہے۔

**As, As(As, So):**

He is not as old as I. اسکی عمر اتنی نہیں ہے جتنی میری ہے۔

As you sow, so shall you reap. جیسا کرو گے ویسے بھرو گے۔

ذیل میں دیے گئے جملوں کو غور سے دیکھیں جو are the combination of Sentences by Relative Pronoun & Conjunction۔ آپ ان کو دونوں طرح سے لکھ سکتے ہیں الگ بھی اور کمبائن کرکے بھی۔

### Who

| Separare Sentences | Combined Sentences |
|---|---|
| She is a girl. She stole my pen. | She is a girl who stole my pen. |
| The boy is my friend. He gave me a book. | The boy who gave me a book is my friend |
| Trust on Allah. He will never let you down. | Trsut on Allah who will never let you down. |

## Whose

| Separate Sentences | Combined Sentences |
|---|---|
| He is a boy. His brother has died. | He is boy whose father has died. |

## Whom

| Separate Sentence | Combined Sentence |
|---|---|
| This is girl. I taught her yesterday. | This is a girl whom i taught yesterday. |

## Interjection

جو دکھ، خوشی یا کوئی عجیب حالت کو ظاہر کرے اسکو حروفِ ندا کہتے ہیں۔ جیسے!

Well done!, Hurrah!, Ah!, Bravo!

Hurrah! we won the match. ہرا! ہم میچ جیت گئے۔

عزیز ممبرز واحد جمع، opposite words اور ing کے استعمال کے بارے میں تو آپ جانتے ہیں اسلئے اسکے لیکچر کو اسکپ کر کے ہم کل انشاءاللہ تعالیٰ Tenses کی طرف بڑھیں گے جو انگریزی کی بنیاد ہے۔ آپ نے شروع سے ٹینسس کئے ہیں لیکن کچھ لوگوں کو اب بھی اسکی سمجھ نہیں آئی تو آپ دیکھنا انشاءاللہ تعالیٰ آپ کو Tenses نہ صرف آئیں گے بلکہ آپ خود اس قابل ہوں گے کہ اپنے چھوٹے بہن بھائیوں کو گائیڈ کر سکیں انشاءاللہ تعالیٰ لیکن اسکے لئے you have to concentrate and learn جو کہ بہت ضروری ہے۔ نیکسٹ کلاس تک مجھے اجازت دیجئے۔

اللہ حافظ۔۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

اسلام علیکم! ممبرز آج ہم ٹینسس کریں گے۔ آئیے اللہ کا نام لیکر شروع کرتے ہیں۔

## Tenses

ٹینس لاطینی زبان کے لفظ ٹیمپس (Tempus) سے بنا ہے اسکا مطلب ہے وقت۔ انگریزی میں اسکے تین زمانے (ٹینسس) ہوتے ہیں۔

الف) Present          ب) Past          ج) Future

Present Tense کی چار قسمیں ہوتی ہیں۔

۱۔ Present Indefinite جس میں معمول پایا جائے۔

۲۔ Present Progressive جس میں کام کا جاری رہنا پایا جائے۔

۳۔ Present Perfect جس میں کسی کام کا پورا ہونا پایا جائے۔

۴۔ Present Perfect Progressive جس میں کام کا جاری رہنا بلحاظ وقت پایا جائے۔

(Present Tense کے علاوہ باقیوں کی بھی چار چار قسمیں ہیں۔)

## Present Tense (فعل حال)

اگر کسی فعل کا حال میں کیا جانا پایا جائے تو اسکو پریزنٹ ٹینس کہتے ہیں۔

میں کالج جاتی ہوں۔          I go to college.          (منفی و مثبت)

Present Simple:          (Questions)

| | | | |
|---|---|---|---|
| Where do | I | live | |
| | We | | |
| | You | | |
| | They | | |
| Where does | He | | |
| | She | | |
| | It | | |

| | | |
|---|---|---|
| I | live | near here |
| We | don't live | |
| You | | |
| They | | |
| He | lives | |
| She | doesn't live | |
| It | | |

پریزنٹ سمپل کو استعمال کیا جاتا ہے:

۱۔ to express habit (عادت کو ظاہر کرنا)

جیسے: I get up early in the morning. اور Dutch people travel a lot. وغیرہ

۲۔ to express a fact which is always true (سچ کو ظاہر کرنا جو ہمیشہ سے صحیح ہے)۔

جیسے: We come from Sahiwaal. اور Vegetarian don't eat meet.

کسی کو بتانا کہ آپ کہاں سے آئیں ہیں ایک سچ ہے جسکو جھٹلا نہیں سکتے اسلئے اسکو اوپر درج کیا گیا ہے۔

۳۔ to express a fact which is true for a long time (ایسا سچ جو لمبے عرصے تک ٹھیک ہو)

I work in a college. اور I live in Lahore.

یا جیسے میرا کام کرنا اور لاہور میں رہنا ایک سچ ہے جو لمبے عرصے پر محیط ہے کیونکہ بار بار تو کوئی نوکری نہیں بدلتا نہ ہی رہائش لہذا یہ ایک ایسا سچ ہے جو میری نوکری اور رہائش کے قائم رہنے تک ہے۔

ابھی جو آپکو بتایا وہ اسکا استعمال تھا کہ اسکو کس طرح استعمال کرتے ہیں اور کیوں استعمال کرتے ہیں۔

## Present Indefinite

اس زمانے کے جملوں کے آخر میں "تا ہے، تی ہے، تے ہیں" ہوتا ہے۔ ان جملوں کو انگریزی میں بدلتے وقت He, She, It اور واحد (Singular Subject) کی پہلی فارم کیساتھ ES یا S کا استعمال کرتے ہیں۔ جبکہ I, We, You, They کیساتھ اسکو نہیں لگاتے۔

میری بہن کالج جاتی ہے۔ — My sister goes to college.

ہم کالج جاتے ہیں۔ — I go to college.

آپ دونوں جملوں میں واضح فرق دیکھ سکتے ہیں۔ چونکہ میری ایک بہن کالج جاتی ہے اسلئے واحد کیساتھ میں نے ES لگایا ہے جبکہ جمع کیساتھ نہیں لگایا۔ ٹھیک

☆ منفی جملوں میں He, She, It کیساتھ Does not اور دوسرے فاعل کیساتھ Do not لگاتے ہیں۔

وہ خط نہیں لکھتی ہے۔ — She doesn't write a letter.

میں بازار نہیں جاتی ہوں۔ — I do not go to bazaar.

☆ Interrogative sentences (سوالیہ جملے) بنانے کیلئے He, She, It کیساتھ Does اور دیگر کے ساتھ Do کا استعمال فاعل سے پہلے کرتے ہیں۔

Do you agree with me? اور Does she write a letter?

☆ سوالیہ منفی جملے میں Does, DO کا استعمال ہوتا ہے اور سبجیکٹ آتا ہے اور پھر Not لگاتے ہیں۔ جملے کی ترتیب کچھ اسطرح ہو جائے گی۔ Do you not write a letter?

ان جملوں کا مطالعہ کریں۔

میں خط لکھتی ہوں۔ — I write a letter.

استاد شرارتی بچوں کو سزا دیتا ہے۔ — The teacher punishes the naughty Childrens

وہ کپڑے نہیں دھوتے ہیں۔ — They do not wash the clothes.

کیا وہ تیرتے ہیں؟ — Do they swim.

وہ جھوٹ نہیں بولتی ہے۔ — She does not tell a lie.

کیا تم اسے مارتے ہو؟ — Do you beat him?

لڑکیاں گیت گاتی ہیں۔ — The girls sing a song.

# Present Indifinite Tense

| | | |
|---|---|---|
| I | live | near here |
| We | don't live | |
| You | | |
| They | | |
| He | lives | |
| She | doesn't live | |
| It | | |

| | | |
|---|---|---|
| Where do | I | live? |
| | We | |
| | You | |
| | They | |
| Where does | He | |
| | She | |
| | It | |

ایک بار پھر اس ٹیبل کو غور سے دیکھیں اور سمجھ لیں کہ کس کے ساتھ کیا لگتا ہے یعنی کیسے اسکو استعمال کرتا ہے۔ آگے

بڑھنے سے پہلے ایک بار پھر آپکو تھوڑا سا بتا دوں۔

He, She, It-->Does اور I, We, You, They-->Do

He, She, It-->Does not اور I, We, You, They-->Do not

Does<--He, She, It اور Do<--I, We, You, They

## Present Continuous

| | | |
|---|---|---|
| I | 'm (am) | Working |
| He | 'm not | |
| She | 's (is) | |
| It | Isn't | |
| We | 're (are) | |
| You | aren't | |
| They | | |

Positive & Negative

Am
Is
are
+verb+ -ing(present participate)

Question

| | | | |
|---|---|---|---|
| What | am | I | wearing? |
| | is | He | |
| | | She | |
| | | It | |
| | are | We | |
| | | You | |
| | | They | |

Present Continuous کو استعمال کیا جاتا ہے:

۱۔to express an activity happeing now(موجودہ کام کو ظاہر کرتا ہے)

جیسے: I am preparing my lecture. اور They are playing.

یعنی وہ کام جو at that moment ہو رہا ہو۔

۲۔to express an activity happening around now but perhaps not at the moment of speak(وہ کام جو ہو رہا ہو اور آپکو معلوم ہو لیکن آپکے سامنے وہ کام نہ ہو)۔

جیسے: کوئی مجھ سے پوچھے تم آجکل کیا کر رہی ہو؟(اس سوال سے پوچھنے والے کی مراد میری آجکل کے دنوں کی ایکٹیویٹی ہے جو کہ خاص بھی ہو سکتی ہے(اب میں یہ کہہ دوں میں جاب کر رہی ہوں تو یہ کوئی خاص بات نہیں ہے۔ ظاہر ہے میں اسکو وہ کام بتاؤں گی جو میں آجکل کر رہی ہوں گی) I am preparing my lectures now a days. میرا جواب ہوگا۔

۳۔to express a planned future arrangment

جیسے: I 'm going to start Quran classes next week what are you at the weekend?

## Present Simple & Present Continuous

مندرجہ ذیل جملوں میں ان دونوں کا استعمال دیکھیں!

Do you wear a uniform at work?

Why are you wearing that funny hat?

She watches TV nearly every night.

She is watching a good movie.

I work at office.

It's Sunday that's why i am not working.

She's reading at home.

جی ممبرز آپ نے اوپر دیئے گئے جملوں میں فرق دیکھا کہ کس کو کیسے استعمال کرتے ہیں؟ اب ذیل میں ایک گراف دے رہی ہوں آپ ان میں غلط اور صحیح جملوں کو دیکھیں کہ وہ غلط ہیں تو کیوں؟

| | |
|---|---|
| × | Where is she coming from? |
| ✓ | Where does she come from |
| × | Are you liking cake? |
| ✓ | Do you like cake? |
| × | Who do you speak on the phone? |
| ✓ | Who are you speaking on the phone? |
| × | I read a good book at the moment. |
| ✓ | I am reading a good book at the moment. |

ممبرز آج آپ نے Present Simple & Present Continuous Tense سیکھے۔ کل انشاءاللہ تعالیٰ Past Simple and Continuous کریں گے۔ انشاءاللہ تعالیٰ

مجھے نیکسٹ کلاس تک اجازت دیجئے۔

اللہ حافظ۔۔۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

اسلام علیکم! آج ہم Past Simple اور Past Continuous کریں گے۔ اسکی فارم تمام پرسن کیلئے ایک ہی ہے۔ گراف دیکھیں!

| | | |
|---|---|---|
| I | | |
| He/she/it | Finished | |
| We | Arrived | Yesterday |
| You | went | |
| They | | |

اس زمانے کے جملے یا "d"، "ed" وغیرہ پر ختم ہوتے ہیں۔ سادہ فقروں کو انگریزی میں تبدیل کرتے وقت ہر فاعل کیساتھ دوسری فارم کا استعمال کرتے ہیں۔ جیسے!

اس نے اپنے وطن سے محبت کی۔ — She loved her country.

منفی بنانے کیلئے جملے میں Did not کیساتھ فعل کی پہلی فارم استعمال کرتے ہیں۔

ناز نے اپنا کام ختم نہیں کیا۔ — Naz did not finish her work.

سوالیہ جملوں میں Did کا استعمال جملوں سے پہلے ہوتا ہے اور فعل کی پہلی فارم کا استعمال ہوتا ہے۔

کیا تم نے عبداللہ ناول نہیں پڑھا؟ — Did you not read the Abdullah novel?

مزید جملے دیکھیں!

استاد نے شرارتی لڑکوں کو سزا دی۔ — Teacher punished the naughty boys.

میں نے سلطانہ کو خط لکھا۔ — I wrote a letter to Sultana.

اس نے جھوٹ نہیں بولا۔ — He did not tell a lie.

کیا کل تم سیر کو گئے تھے؟ — Did you go for a walk yesterday?

کیا وہ تیرے؟ — Did they swim?

نوٹ: آگے بڑھنے سے پہلے ایک بار پھر آپکو بتادوں!

Affirmative Sentence: کوئی بھی فاعل + Verb کی دوسری فارم جیسے!

(I,We,You,They,She) went.

Negative Sentence: کوئی بھی فاعل + did not + Verb کی پہلی فارم جیسے!

(I,We,You,He,She,They) did not write.

Integorrative Sentence: Did + کوئی بھی فاعل + Verb کی پہلی فارم جیسے!

Did (I,we,You,They,He,She) love country?

## Use

to express a finished action in the past (ماضی میں کیا یا ہوا ایک مکمل کام کی نشاندہی کرتا ہے) جیسے!

We played tennis last Sunday. اور Hine left two minutes ago.

to express action which follows each other in a story(اس ایکشن کو ظاہر کرتا ہے جو ایک دوسرے سے جڑے ہوتے ہیں) جیسے!

James came into the room. He took off his coat and sat down on the bed. Suddenly he noticed somebody behind the certain. He stood up and walked slowly across the room...

اس جملے میں ہر ایکشن کا ایک دوسرے کیساتھ کنکشن ہے یعنی جیمز کا کمرے میں آنا کوٹ اتارنا اور پھر کسی کا پردے کے پیچھے موجود ہونے کا نوٹس کرنا، یکدم کھڑے ہونا اور so on---

## Past Continuous Tense

| | | |
|---|---|---|
| I | Was | working |
| He | Wasn't | |
| She | | |
| It | | |
| We | Were | |
| You | | |
| They | Weren't | |

اس زمانے میں جملے میں "رہا تھا، رہی تھی، رہے تھے" پر ختم ہوتے ہیں۔ اس میں پتہ چلتا ہے کہ فعل کا کرنا یا ہونا گزشتہ زمانے میں جاری تھا۔ انکو انگریزی میں تبدیل کرتے وقت Subject(فاعل) اور ورب کی پہلی فارم کیساتھ ING لگاتے ہیں۔ جیسے!

نازیہ خط لکھ رہی تھی۔ Nazia was writing a letter.

منفی بنانے کیلئے Was,Were کے بعد Not لگے گا اور فعل کی پہلی فارم استعمال کیساتھ ing لگے گا۔ جیسے!

نازیہ خط نہیں لکھ رہی تھی۔ Nazia was not writtin g a letter.

| | | | |
|---|---|---|---|
| What | was | I | Doing? |
| | | He | |
| | | She | |
| | | It | |
| | were | We | |
| | | You | |
| | | They | |

سوالیہ بنانے کیلئے Was یا Were پھر فاعل کی پہلی فارم اور ing لگائیں گے۔ جیسے!

کیا نازیہ خط لکھ رہی تھی؟ Was Nazia writting a letter?

تم اپنے والد کیساتھ کہاں جا رہے تھے؟ Where were you going with your father?

## Use

Past Continuous is used to express a past activity happening over a period of time.




مثلاً اگر کوئی مجھ سے پوچھتا ہے کہ what were you doing at 9.00 last night? تو

میرا جواب ہوگا I was reading a book.(یعنی کتاب میں نے نو بجے پڑھنا شروع کی اور نو کے بعد بھی پڑھتا جاری رہا نہ کہ کتاب بند کر کے رکھ دی بلکہ میرا اس ٹائم پر کتاب پڑھنا بعد میں جاری رکھنے کے ساتھ تھا)۔

آپ Past Simple & Past Continuous کا استعمال دیکھیں آپکو انشاءاللہ تعالیٰ اور آسانی ہوگی۔

I was doing my homework at 7.00 last night. (میں یہ کام درمیان میں کر رہی تھی یعنی وقت نہیں بتایا کہ کب شروع کیا مگر یہ بتایا گیا ہے کہ اُس وقت کام ہو رہا تھا یعنی وہ جاری تھا)۔ اب اگر میں یہ کہوں کہ!

I did my homework last night تو اس میں میرا کام شروع ہوا اور رات میں ہی ختم ہو گیا یعنی اب میرا پچھلا کرنے والا کوئی کام نہیں ہے۔ اب اگر میں کہوں کہ!

I was doing my work when Sultana arrived. تو اس میں دونوں Simple اور Continuous کا استعمال ہوا ہے یعنی میں کام کر رہی تھی یا کام کے درمیان میں تھی جب کسی کی آمد ہوئی۔ اب باتوں میں اور دیگر ایکٹیویٹی میں وقت لگتا ہے اسلئے کسی کا آنا اور چلے جانا تو Past ہو جائے گا مگر مجھے میرا رُکا ہوا کام مکمل کرنا ہوگا اسلئے وہ جاری رہے گا (اُنکے جانے کے بعد)۔۔۔

The teacher arrived then we started lesson. اس میں دو ایکٹیویٹیز کا ایک ساتھ کرنا پایا گیا ہے۔

آپکی آسانی کیلئے اب آپکو ایک مکمل مثال دیتی ہوں۔

The moon was shining through the window. James Bond came into the room and sat down on the bed.

اس کہانی کا پہلا حصہ آپ نے دیکھا جس میں کسی چیز (چاند) کو واضح کیا جا رہا ہے پس کہانیوں میں اکثر مناظر کو بیان کرنے کیلئے Past Continuous استعمال کرتے ہیں۔ جبکہ Past Continuous ہمیں ایکشن کا بتاتا ہے۔

=====!!!!!=====!!!!!=====!!!!=====

جی ممبرز آپکو Past Simple اور Past Continuous سمجھ آیا۔ اُمید ہے کوئی مشکل نہیں آئی ہوگی انشاءاللہ تعالیٰ۔۔

کل ہم Expression of Quantity کریں گے جس میں آپ some/any, much/many, alot/lots of وغیرہ کے بارے میں پڑھیں گے کہ انکو کہاں، کب اور کیسے استعمال کرنا ہے۔ اسکے علاوہ ہم آرٹیکلز، Definite اور Indefinite Article بھی پڑھیں گے۔ انشاءاللہ تعالیٰ۔

نیکسٹ کلاس تک مجھے اجازت دیجئے۔ اللہ حافظ۔۔۔زارا

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

اسلام وعلیکم! امید کرتی ہوں لاسٹ کلاسز آپکو اچھی طرح سمجھ آ گئی ہوں گی۔ انشاءاللہ تعالیٰ۔ جوں جوں ہم آگے بڑھیں گے مزید کنسپٹ کلیئر ہوگا اور آپ مزید سیکھیں گے انشاءاللہ تعالیٰ۔

## Can, Could & Will

Can,could & will ماڈل auxiliary verb ہیں۔ یہ infinitive کیساتھ استعمال ہوتے ہیں (without to)

Can I help you?

Could you tell me the time?

I'll carry your bag.

## Polite Requests

| | | |
|---|---|---|
| Can | You | Pass the salt please? |
| Could | | Turn off the TV please. |

Can اور Could ریکویسٹ کیلئے استعمال ہوتے ہیں۔ جیسے!

Can i go home please? اور ڈائیگرام میں بھی دیکھیں!

Could is (a little) more formal. Can is (a little) more familiar.

## Offers

Will کسی بھی مدد کیلئے آفر کو ظاہر کرتا ہے۔ جیسے!

I'll bring some juice.

I'll make a cup of tea for you.

Aina will take you home.

بہت سی زبانوں میں will جنس اوقات Present Tense کو ظاہر کرنے کیلئے استعمال ہوتا ہے۔ English uses will to express an offer made now about a future action. جیسے!

I give you my phone number. بولنے سے ہی پتہ چل جائے گا کہ یہ غلط جملہ ہے جبکہ ٹھیک جملہ ہے!

I'll give you my phone number. یعنی ابھی نمبر دیا نہیں ہے بلکہ دینے کی بات ہو رہی ہے۔

نوٹ: آگے چل کر ہم Will اور Auxiliary Verbs کے بارے میں تفصیلاً پڑھیں گے تب آپکا کنسپٹ مزید کلیئر ہو جائے گا انشاءاللہ تعالیٰ۔

اب ہم Verb Pattern کریں گے۔

## Verb Pattern

Here are three possible Verb Patterns:

۱۔ Verb+infinitive(+to)

They want to buy a new car.

He promised to come early.

I decided to go by taxi.

۲۔ Verb+ -ing

She enjoys playing tennis.

Sultana loves getting PMs.

He finished reading his book.

I don't like washing up.

۳۔ Verb+ -ing or infinitive(+to) with no change in meaning

It began to rain/raining. یعنی دونوں طرح سے ہمارا جملہ ٹھیک ہے۔

I started to learn/learning English one years ago.

I continued to work/working in a college.

## Like doing and Would like to do

Like doing(& love doing) جنرل انجوائےمنٹ ظاہر کرتا ہے۔

Would like to do (& would love to do) پریفرنس ظاہر کرتا ہے now or at a specific time.

مندرجہ ذیل جملوں میں like(love) اور would like(love) کا استعمال دیکھیں!

I like working as an exemination controller. (یعنی میں ایگزامینیشن کنٹرولر کی پوسٹ پر ہوں اور اپنی اس جاب کو انجوائے کرتی ہوں)۔

She'd like to be a teacher. (اپنی فیوچر پلاننگ یا پسند بتا رہی ہے یعنی جب وہ بڑی ہو جاؤں گی تو ٹیچر بننا پسند کرے گی)۔

I love reading novels. (یہ ایک طرح سے میرا مشغلہ ہے)۔

آپ نے جملے دیکھے اور انکو سمجھا کہ would like اور love کہاں اور کیوں استعمال ہوتا ہے۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

اسلام وعلیکم! آج ہم Expression of Quantity کریں گے۔

## Expression of Quantity

### some/any, much/many, a lot/lots of, a few/a little

**Use:** اسکا صحیح استعمال countable اور uncountable کے درمیان فرق کرنے کیلئے استعمال کیا جاتا ہے۔ پہلے میں آپکو یہ بتا دوں کہ countable اور uncountable کیا ہوتے ہیں پھر آگے بڑھتے ہیں۔ یہ ڈائیگرام دیکھیں۔ اسکو دیکھ کر آپکو اسکی definition بھی جاننے کی ضرورت نہیں پڑے گی مگر آپکی آسانی کیلئے اسکو explain کر دیتی ہوں کہ اسکو some, many, any وغیرہ میں کس کیساتھ استعمال کرتا ہے۔

| Countable Noun | Uncountable Noun |
|---|---|
| A cup | Water |
| A girl | Milk |
| An apple | Music |
| An egg | Weather |
| A pound | Money |
| A guitar | Sugar |

**Countable Noun** یہ singular بھی ہو سکتے ہیں اور plural بھی۔ جیسے!

This cup is full. اسکو plural بھی لکھا جا سکتا ہے These cups are full.

**Uncountable Noun** یہ صرف واحد (singular) ہوتا ہے۔ جیسے!

The weather was terrible. The watre is cold.

**Countable Noun** یہ مثبت میں Some کیساتھ استعمال ہوتا ہے جبکہ Any منفی اور سوالیہ کیساتھ استعمال ہوتا ہے۔

I have got some books. Are there any eggs?

I don't need any partners.

**Uncountable Noun** It is used with some in positive sentence جبکہ Any منفی اور سوالیہ کیساتھ استعمال ہوگا لیکن صرف Singular noun کیساتھ۔

There is some milk. Is there any milk?

We have not got any water.

**Countable Noun** یہ Many کیساتھ سوالیہ اور منفی جملوں میں استعمال ہوتا ہے۔

How many girls were there? We have not got many apples.

Uncountable noun یہ Much کیساتھ منفی اور سوالیہ جملوں میں استعمال ہوتا ہے۔

How much money have you got? There isn't much sugar.

Countable & Uncountable Nouns یہ دونوں a lot of اور lots of کیساتھ مثبت جملوں میں استعمال ہوتے ہیں۔

We have got a lot of egges. There are lots of orranges.

There's a lot of milk.

Countable noun یہ A few کیساتھ استعمال کیا جاتا ہے۔

I have got a few question to ask you in interview.

Uncountable noun یہ A little کیساتھ استعمال ہوتا ہے۔

We only need a little milk.

جی آپ نے دیکھا کہ some/any, much/many, alot/lots of, a few/a little کو کسطرح استعمال کرتا ہے۔ ہم کہہ سکتے ہیں Three cups,two girls, ten pounds کیونکہ ہم انکو گن سکتے ہیں جبکہ ہم two,waters,money,music وغیرہ کیونکہ ہم انکو کاؤنٹ نہیں کر سکتے۔

مجھے اُمید ہے انشاءاللہ تعالیٰ آپکو سمجھ آ گئی ہوگی کیونکہ یہ ہرگز مشکل نہیں تھا۔

## Articles

### A & The

Indifinite articles(a or an) واحد (singular)، کاؤنٹ ایبل ناؤن کیساتھ کسی چیز یا آئیڈیا کو پہلی بار refer کرنے کیلئے استعمال ہوتا ہے۔

We have a cat and a dog. I am reading a good book

There's a Supermarket in Behria Town.

Definite articles واحد اور جمع دونوں، کاؤنٹ ایبل اور uncountbale دونوں کیساتھ اس صورت میں لگایا جاتا ہے جب speakers اور listeners دونوں پہلے سے کسی چیز یا آئیڈیا کے بارے میں جانتے ہوں۔

We have a cat and a dog. The cat is old, but the dog is just a puppy.

ان جملوں میں جب cat اور dog کے بارے میں پہلی بار بتایا تو "a" استعمال کیا جبکہ دوسری بار "the" لگایا کیونکہ انکا ذکر اب دوسری بار کیا جا رہا تھا۔ اسی طرح پہلے ہم نے Supermarket کیساتھ "a" لگایا تھا کیونکہ ہم اُسکا پہلی بار تذکرہ کر رہے تھے مگر

جب دوسری بار ہم Supermarket کہیں گے تو اسکے ساتھ a کی بجائے the لگائیں گے۔ جملہ دیکھیں!

There is a Supermarket in Behria Town. So I am going to the supermarket. Do you want anything?(اس میں ہم دونوں جانتے ہیں اور وہ جس سے اس مارکیٹ کا ذکر کیا تھا دونوں جانتے ہیں کہ کونسی سوپر مارکیٹ ہے)۔اب تیسرے جملے کو بھی دیکھیں!

The book is by Safia Iftikhar.(یہاں اس کتاب کی بات کر رہی ہوں جسکے بارے میں، میں نے آپکو پہلی بار بتایا تھا کہ ابھی کتاب پڑھ رہی ہوں)۔

## Indifinite Articles

Use یہ استعمال کیا جاتا ہے!

۱۔ with profession جیسے

I am an Examination Controller in college. She is an architect.

۲۔with some expression of quantity جیسے!

a pair of (shoes), A little, A couple of (minute), three times a day

۳۔in exclamation with what+a,countable noun جیسے!

What a lovely day! What a pitty! What a terrible hat!

بعض زبانوں میں one اور a/an ایک جیسے ہی الفاظ ہیں۔لیکن انگلش میں a/an انڈیفینیٹ آرٹیکل کیلئے بہت کامن ہے۔ اگر ہم نے پریسائز کرنا ہو تو ہم one استعمال کرتے ہیں جیسے کہ two اور three,four وغیرہ۔

He drives a Volkswagen.

She's got one Roll-Royace, two Cadillac and three bikes.

## Definite Articles

Use یہ استعمال کیا جاتا ہے!

۱۔ اسے سمندروں، دریاؤں، ہوٹلز، pubs، تھیٹرز اور میوزم اور اخبارات وغیرہ سے پہلے لگاتے ہیں۔ جیسے!

The British Museum, The Jung, The Nawai Waqt وغیرہ۔

۲۔If there is only one جیسے!

The sun, the queen, the Government وغیرہ۔

۳۔ Superlative adjectived کیساتھ استعمال کرتے ہیں۔ جیسے!

He's the richest man in the city.

She's oldest in the class.

ہم اسے parts of body کیساتھ جوڑ کر استعمال نہیں کر سکتے۔ ہم my/his/her/them وغیرہ استعمال کریں گے۔ جیسے!

He broke his leg. I washed my hair.

اب اگر ہم یہ یوں کہیں He broke the leg یا I washed the hair تو یہ غلط جملہ ہوگا۔

## No Article

Use: There is no article

1۔ before plural and uncountable nouns when talking about things in general. جیسے!

Milk id good for you. I like bread.

2۔ شہروں، ملکوں، قصبوں، گلیوں، زبانوں، میگزینز، کھانوں، اسٹیشنز یا ایئرپورٹ وغیرہ سے پہلے۔

I m reading Family Magzine. I had lunch with Sumaman.

3۔ کچھ جگہوں اور forms of transport سے پہلے استعمال نہیں کرتے۔ جیسے!

at home, in/to bed, at/to work, by car, by plain وغیرہ۔

I go to work by bus.

I was at home yesterday evening.

یاد رکھیں کہ go home میں کوئی preposition نہیں ہے۔ مندرجہ ذیل جملے دیکھیں ذرا!

I went home early.

I went to home early. یہ جملہ غلط ہوگا۔ ٹھیک

4۔ In exclamation with what+an uncountable noun جیسے!

What beatiful weather!

What loud music!

آج آپ نے Expression of Quantity اور آرٹیکلز کے بارے میں پڑھا۔ کل ہم ٹیسٹ پڑھیں گے۔ انشاءاللہ تعالیٰ ٹیسٹ کلاس تک مجھے اجازت دیجئے۔ اللہ حافظ۔۔۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

اسلام وعلیکم! جی ممبرز آج ہم Will کے بارے میں اور پڑھیں گے کہ اسکو کہاں استعمال کیا جا سکتا ہے۔ ساتھ ہی ہم Going to کے استعمال کو بھی دیکھیں گے اس کے ساتھ ہم آپکی آسانی کیلئے will اور going to کو compare بھی کریں گے۔

## Use of Will

۱۔ will is used to express a future decision or intension made at the moment of speaking. ہے!

It's Hamna's birthday.

Is it? I'll buy some flower for her. (یعنی اس نے موقعے کی مناسبت سے فوراً decide کیا کہ وہ اسکی سالگرہ کیلئے کچھ پھول خریدے گی نہ کہ یہ پہلے سے پلان شدہ تھا)۔ مزید مثالیں دیکھیں ذرا!

Allah Hafiz I'll see you tomorrow.

۲۔ to express an offer. This is a similar use to I. ہے!

I'll carry your suitcase. We will do the washing up.

> **نوٹ:** اگر کوئی ہمیں کہے کہ will you help me? اور ہمیں اسکو انکار کرنا ہو تو ہم یہ نہیں کہیں گے کہ No, I won't کیونکہ یہ زیادہ استعمال نہیں ہوتا اور بہت impolite ظاہر کرتا ہے جسکا مطلب ہوگا کہ میں اسکی مدد کرنا ہی نہیں چاہتی لہذا ہمارا جواب پرفیکٹ ہوگا جو کہ polite ہوگا کہ I'm afraid I can't یعنی دوسرے الفاظ میں میں مدد کرنا چاہتی ہوں مگر مجبوری کی وجہ سے نہیں کر پا رہی یا نہیں پاؤں گی۔

## Going to & its Use

۱۔ to express a future decision,intension or plan made befote the moment of speaking. ہے!

My friend is going to move London. (یعنی انہوں نے ایکدم پلان نہیں بنایا بلکہ کب سے وہ شفٹنگ کے منصوبے بنا رہی تھی (it means that is confirm)۔

She is not going to have a birthday party. (یہاں بھی پہلے سے طے شدہ منصوبے کو ظاہر کیا جا رہا ہے۔ وہ یہ پہلے سے ہی decide کر چکی تھی) لہذا going to پہلے سے طے شدہ منصوبے اور فیصلوں کو ظاہر کرتا ہے۔

when we see or feel that something is certain to happen in future۔ جیسے!

Look at these clouds! I think its going to rain.

As you work so hard. So you are going to have permotion.

## Will or Going to

مندرجہ ذیل جملوں میں will اور going to کا استعمال دیکھیں!

I am going to start a new course. (یہاں پہلے سے طے شدہ بات کی جا رہی ہے)۔

I'll try to start CCNA class here. (بات پہلے سے طے نہیں کی بلکہ I decide at the moment of the speaking ٹھیک)۔

مزید آسانی کیلئے آپ یہ Grammer دیکھیں!

a. My suitcase is so heavy.

Gave it to me, *I'll* / *~~going-to~~* carry it for you.

یہاں decision لیا گیا ہے at the moment of speaking پہلے سے طے نہیں کیا تھا کہ میں سامان اٹھاؤں گی۔

b. I need to get these letters in the post office as soon as possible.

*~~I'll go~~* / *I 'm going* shopping soon. *I'll* / *~~I-m going-to~~* post them.

جملے کے پہلے حصے میں پہلے سے ہی شاپنگ میں جانے کا ارادہ تھا اس لئے جب لیٹر پوسٹ کرنے کی بات کی گئی تو at the moment of speaking کہا گیا کہ میں پوسٹ کردوں گی کیونکہ پوسٹ آفس مجھے راستے میں ہی پڑتا ہے۔

c.

Where will you go/~~are you going~~ on holiday this year?

Turkey. What about you?

"We don't know yet. May be we will go/we ~~are going to~~ Spain.

یہاں سوال کیا گیا لیکن پلان پوچھا گیا کہ کہاں جائیں گے نہ کہ منصوبہ کیا جاتا ہے اسلئے will go استعمال کیا گیا۔ جبکہ اس جملے میں دیکھیں کہ future plan بتایا گیا ہے کہ شاید وہ اسپین جائیں لیکن انہوں نے ابھی کچھ decide نہیں کیا۔

مجھے امید ہے اب آپکا concept کلیئر ہو گیا ہوگا کہ will اور going to کو کہاں، کب اور کس لئے استعمال کرتا ہے۔ آپ کی مزید آسانی کیلئے آپ will اور going to کے استعمال پر مشتمل مکالمہ (Presentation) دیکھیں! ساتھ ساتھ اسکی description بھی لکھ دی ہوں تاکہ آپکا concept مزید کلیئر ہو جائے اور آپ با آسانی اسکو اور اسکے فرق کو سمجھ لیں۔

**Amna:** Would you like a game of tennis next Thursday?

**Aiman:** I can't, I'm afraid. *I am going to* Islamabad.(plan before speaking)

**Amna:** For what?

**Aiman:** I have an interview for a job as post of Economics lecturer.

**Amna:** I didn't know you wanted to move.

**Aiman:** Well my father is *going to* retired, so I want to be near them.

**Amna:** It seems you are in tension.

**Aiman:** I have a bit of a problem, actually my car isn't working at the moment. I'm thinking of getting a taxi to the station and then getting a train.

**Amna:** Oh don't worry about a taxi. *I'll* give a lift to the station.(she made decision at that moment of speaking)

**Aiman:** That's great. Thanks alot Amna for support.

## A Task for Lerners!

آج میں آپکو ایک ٹاسک دوں گی۔ دو کالم ہیں A اور B آپ نے italic کئے ہوئے لفظ کو دوسرے (B) کالم میں دیکھنا ہے جہاں اسکا meaning ہوگا اور آپس میں جوائن کرنا ہے یا اسکے آگے نمبر بھی لگا دیں آپکی آسانی کیلئے اسکو underline بھی کر رہی ہوں۔ گھبرائیے نہیں آپکو ایک مثال دیتی ہوں۔ اس مقصد کیلئے آپ dictionary بھی استعمال کر سکتے ہیں۔ ٹھیک ہے۔

| | |
|---|---|
| A degree is | the qualification you get from university |

جی تو اب آپ سمجھ گئے ہوں گے کہ جسٹ آپ نے meaning لکھنے ہیں۔ بہت آسان ہے انشاءاللہ تعالیٰ آپ کر لیں گے۔

| A | B |
|---|---|
| If you are *seeking* something | someone who is ambitious. |
| If you are *fed* up with something, | someone who is very kind and pays attention to other people's feeling. |
| A *high-flier* is | one that is important & well paid |
| A *considerate* person is | you are unhappy or bpred with it. |
| A *high powered* job is | you are looking for it. |

جی ممبرز اللہ کا نام لیں اور do this task بہت آسان ہے۔ مجھے معلوم ہے آپ دس سیکنڈ میں کر لیں گے۔ انشاءاللہ تعالیٰ۔

نیکسٹ کلاس تک مجھے اجازت دیں۔

اللہ حافظ۔

بِسمِ اللہ اَلرحمٰن اَلرحیم

اسلام وعلیکم!

## What... like?

| | | |
|---|---|---|
| What | 's (is)your teacher | like |
| | are his parents | |
| | was your holiday | |
| | were the beaches | |

Answers →

She is very patient.
They are very kind.
Wonderful, we swam a lot.
Oh, but some were dirty.

نوٹ: ہم جوابات میں like استعمال نہیں کر سکتے۔ مثلاً سوال کیا گیا کہ What are his parents? اب اسکے جواب میں کہیں گے They are very kind. لیکن اگر یہ کہیں کہ They like kind تو پورا جملہ غلط ہوگا۔

## Use

what.. like کا مطلب ہے کسی چیز یا کسی انسان کو describe کرنا۔

What's Amna like?

She is kind and intelligent and se got a lovely grey eyes.

یہاں like غائب ہے۔ اب یہ سوال دیکھیں! How's your mother?

She's fine, thank you.

یہاں والدہ کی صحت کے بارے میں پوچھا گیا ہے نہ description کہ وہ کیسی ہیں۔

## Comparative and Superlative adjectives

▶ Forms

| | | Comparative | Superlative |
|---|---|---|---|
| Short adjective | Cheap<br>Small<br>big | Cheaper<br>Smaller<br>Bigger | Cheapest<br>Smallest<br>Biggest |
| Adjective that end in Y | Funny<br>Early<br>Heavy | Funnier<br>Earlier<br>heavier | Funniest<br>Earliest<br>Heaviest |
| Adjective with two syllabus or more | Careful<br>Boring<br>Expensive<br>Interesting | More careful<br>More boring<br>More expensive<br>More interesting | Most careful<br>Most boring<br>Most expensive<br>Most interesting |
| Adjective | Good<br>bad | Better<br>Worst | Best<br>worst |

## Use

Than اکثر comparative adjective کے بعد استعمال ہوتا ہے۔

I am younger *than* Amna.

Sara is more intelligent *than* Hina.

Much کو more سے پہلے emphase کرنے کیلئے استعمال کیا جا سکتا ہے۔

Is Tokyo *much* more modern *than* London?

The کو superlative adjective سے پہلے استعمال کرتے ہیں۔

He is *the* funniest boy in the class.

Which is *the* tallest building in the world?

As... as کسی بھی چیز کی equality ظاہر کرتی ہے۔

Hanna is *as* tall *as* Hanien.

I am *as* worried *as* you are.

Not as/so.. یہ ظاہر کرتا ہے کہ کوئی چیز equal یا same نہیں ہے۔

She isn't *as* tall *as* her mother.

My car wasn't *so* expensive *as* yours.

## Grammer Practice (Task)

ذیل میں دیے گئے جملوں میں چھوٹی سی غلطیاں ہیں انکو درست کر کے لکھیں!

a. He's more older then he looks.

b. Anam's as tall than her mother.

c. Concorde is the most fast passanger plane in the world.

d. He isn't as intelligent then his sister.

e. Everything is more expensive in my country.

نیکسٹ کلاس تک مجھے اجازت دیجئے۔

اللہ حافظ۔۔۔

## بسم اللہ الرحمن الرحیم

اسلام وعلیکم! ممبرز آج ہم Have to کے بارے میں پڑھیں گے کہ why we use it during discussion۔

▶ Form

| | |
|---|---|
| Has | To+infinitive |
| Have | |

The Form is the same as Have+do/did جو کہ کسی چیز کی ملکیت کو ظاہر کرتی ہے۔ لیکن یاد رکھیں has اور has ملکیت کو ظاہر کرتی ہے جب ہم have کیساتھ to لگاتے ہیں تو یہ اس وقت استعمال کرتے ہیں جب کسی کام کے کرنے کا دل نہ کرے اور ارادہ نہ ہو مگر مجبوراً کرنا پڑتا ہو یا پڑ رہا ہو۔

## Use

have to مضبوط آبلیگیشن کو ظاہر کرتا ہے۔ وہ آبلیگیشن comes from outside یا وہ ایک قانون ہوسکتا ہے یا ایک rule in school or work اور بعض اوقات authority ہوتی ہے۔ جس میں خود کی مرضی یا رضا شامل نہیں ہوتی مگر کام کرنا پڑتا ہے۔ مثلاً

You *have to* have a driving license if you want to drive outside.

یہاں have to ایک قانون کو ظاہر کرتا ہے کہ بغیر لائسنس گاڑی چلانے کی اجازت نہیں ہے and he has to have a license before driving۔

I *have to* washing up.

چونکہ یہ کام مجھے پسند نہیں ہے مگر کام کرنا بھی ہے لہٰذا i use have to یہ گھروں کے rules میں سے ایک ہے۔

The doctor says you *have to* do more exercise for recovery.

یہاں اس جملے میں بھی obligation ہے۔

Don't/doesn't have کسی آبلیگیشن کی absence ظاہر کرتا ہے۔ جس کسی کو کسی چیز یا کام کے کرنے کی ضرورت نہیں ہے۔ (یہ بہت زیادہ استعمال نہیں کیا جاتا اور نہ ہی زیادہ ضروری ہے)۔

She *doesn't have to* work on Monday.

You *don't have to* the washing up. I have got a dishwasher.

## Short Answers

ایک نظر مختصر جوابات پر ڈالیں۔ اگر آپ سے کوئی سوال کرے Do you have to uniform? تو اسکا جواب انتہائی مختصر ہوگا۔ Yes, I do. نہ کہ Yes i have to wear a uniform. ٹھیک۔

Does he have to go now?

No,he doesn't

**نوٹ:** پاسٹ ٹینس میں have to تبدیل ہو جائے گا had to میں مثلاً I had to get up early in this morning. اس جملے میں مجھے اٹھنا پڑا استعمال ہوا ہے۔ یعنی میں (یا کوئی بھی) دیر سے اٹھنے کا عادی ہے اور ایک صبح اسے جلدی اٹھنا پڑا مگر یہاں یہ obligation کے ختم ہونے کو ظاہر کر رہا ہے۔ وہ ایپلیکیشن جو ختم ہو چکی ہیں had to میں تبدیل ہو جائیں گی and this show past activity or obligation that is no more now.

**یاد رکھیں!** Must بھی obligation کے طور پر استعمال کیا جاتا ہے۔ عموماً یہ ایپلیکیشن speaker کی طرف سے ہی آتی ہیں جیسے I must go to marrige یعنی شادی میں جانے کی جو بات میں نے کی ہے وہ ضروری ہے۔

ایک مضبوط suggestion دینے کیلئے بھی اسکو استعمال کیا جاتا ہے۔

You must give me a ring before come online.

یعنی مجھے آن لائن دیکھنے کیلئے اسکا مجھے یاد دلانا یا کال کرنا ضروری ہے so that we can talk easily۔

جی ممبرز آپکو پتہ چل گیا کہ has/have to کو کب کہاں اور کیسے استعمال کرتا ہے۔ نیکسٹ کلاس میں ہم Present Perfect کریں گے اور کچھ Tasks اور ایکسرسائز بھی کریں گے، انشاءاللہ تعالیٰ۔

اجازت دیجئے۔ اللہ حافظ۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

اسلام علیکم! پچھلی کلاس میں آپ نے vowel, consonant اور آرٹیکل کے بارے میں پڑھا نیز یہ بھی جانا کہ ہم a, an اور the کو کس لئے اور کہاں استعمال کرتے ہیں۔ آج ہم پارٹس آف سپیچ پڑھیں گے۔

## Parts of Speech

کسی بھی زبان کو سیکھنے کیلئے یا اسکو پڑھنے اور بولنے کیلئے اس کے قواعد وضوابط کا علم ہونا ضروری ہے۔ لہذا آپکا پچھلی کلاس میں vowel, consonant کو جاننے کے بعد الفاظ کی اقسام یعنی پارٹس آف اسپیچ کو جاننا بھی ضروری ہے۔ انگریزی زبان میں الفاظ کی آٹھ (08) اقسام ہیں۔

۱۔ اسم (Noun) ناؤن ۲۔ اسم ضمیر (Pronoun) پروناؤن ۳۔ فعل (Verb) ورب

۴۔ صفت (Adjective) ایڈجیکٹو ۵۔ اسم ظرف (Adverb) ایڈورب

۶۔ حروف جار (Preposition) پریپوزیشن

۷۔ حروف عطف اور حروف ندا (Conjuction & Interjection) کنجنکشن اور انٹرجیکشن

اب انکی تفصیل پڑھتے ہیں۔

## Noun

تعریف: کسی انسان، جانور، چیز یا جگہ کے نام کو اردو میں اسم اور انگریزی میں ناؤن کہتے ہیں۔

| چیز | جانور | انسان | جگہ |
|---|---|---|---|
| Table | Lion | Talha | School |
| School | Cow | Man | House |
| Sun | Horse | Amna | Lahore |

## Kinds of Noun

انگریزی میں ناؤن کی پانچ قسمیں ہیں!

۱۔ Common Noun: کسی عام شخص، جانور یا چیز وجگہ کے نام کو انگریزی میں کامن ناؤن اور اردو میں اسم نکرہ کہتے ہیں۔

مثالیں: Boy, Lion, Woman, Table, Hospital, Father, City

۲۔ Proper Noun: کسی خاص شخص، جانور یا چیز وجگہ کے نام کو انگریزی میں پراپر ناؤن اور اردو میں اسم معرفہ کہتے ہیں۔

مثالیں: Ahmad, Naila, Ravi, Lahore, Mayo Hospital

۳۔ Collective Noun: وہ اسم جو کسی گروہ یا جماعت کیلئے استعمال ہوں انگریزی میں کولیکٹو ناؤن اور اردو میں اسم جمع کہتے ہیں۔

مثالیں: Committee, Army, Class, Crowd, Set

۴۔Material Noun: وہ تمام جو مادی اشیا یا دھاتوں کیلئے استعمال ہوں جن سے دوسری اشیاء بنائی جاتی ہوں انہیں انگریزی میں میٹیریل ناؤن جبکہ اُردو میں اسم جنس یا جامد کہتے ہیں۔

مثالیں: Gold, Wood, Steel, Water, Stone, Silver, Wheat

۵۔Abstract Noun: وہ الفاظ جو کسی چیز کی کیفیت، عمل یا خاصیت کو ظاہر کریں انہیں انگریزی میں ایبسٹریکٹ ناؤن اور اُردو میں اسم کیفیت کہتے ہیں۔

مثالیں: Truth, Honesty, Sleep, Death, Theft

## Three Cases of Noun

Noun (اسم) کی تین حالتیں ہوتی ہیں۔

۱۔حالت فاعلی (Nominative Case): جب کوئی ناؤن یا پرو ناؤن کسی جملے میں فاعل کے طور پر آئے تو اسکی حالت فاعلی ہوتی ہے۔

۱۔ تم نے گلاس توڑا۔ You broke a glass.

۲۔ وہ کالج جاتی ہے۔ She goes to college.

۳۔ علی کے پاس ایک کتاب ہے۔ Ali has a book.

اوپر بیان کردہ جملوں میں I, You, Ali بطور فاعل استعمال ہوئے ہیں۔ اسلئے کہ انکی حالت فاعلی ہے۔

۲۔حالت مفعولی (Objective Case): جب پرو ناؤن کسی جملے میں مفعول کے طور پر آئے تو اسکی حالت مفعولی ہوتی ہے۔

۱۔ ہمارے پاس سات گیندیں ہیں۔ We have seven balls.

۲۔ سلطانہ گانا گاتی ہے۔ Sultana sings a song.

۳۔ تم نے یہ میز توڑی؟ You broke this table?

ان جملوں میں Balls, Table, Song بطور مفعول استعمال ہوئے ہیں۔ اسلئے انکی حالت مفعولی ہے۔

۳۔حالت اضافی (Possessive Case): جیسا کہ نام سے ظاہر ہے پوزیسو۔ جب کوئی ناؤن یا پرو ناؤن کسی جملے میں ملکیت یا اضافی تعلق کا اظہار کرے تو اسکی حالت اضافی ہوتی ہے۔

۱۔ تصویر کا فریم نیا ہے۔ The frame of the picture is new.

۲۔ انعم کا گھر نیا ہے۔ Anam's house is new.

۳۔ دروازے کا ہینڈل ٹوٹا ہوا ہے۔ The handle of the door is broken.

اُردو میں حالت اضافی کو "کا، کی، کے" سے ظاہر کیا جاتا ہے جبکہ انگریزی میں اسے Apstrophe کے بعد (') سے ظاہر کرتے ہیں جیسا کہ دوسرے جملے میں ہے۔ اگر ناؤن بے جان ہو تو (') اور s نہیں لگاتے جیسا کہ پہلی اور تیسری مثال میں ہے۔

ممبرز آج کیلئے اتنا ہی کافی ہے کل ہم دیگر پارٹس آف اسپیچ کریں گے انشاءاللہ تعالیٰ۔ اجازت دیجئے اللہ حافظ۔۔